نہ آتے ہمیں اس میں تکرار کیا تھی
مگر وعدہ کرتے ہوئے عار کیا تھی

تمہارے پیامی نے سب راز کھولا
خطا اس میں بندے کی سرکار! کیا تھی

بھری بزم میں اپنے عاشق کو تاڑا
تری آنکھ مستی میں ہشیار کیا تھی

تأمل تو تھا ان کو آنے میں قاصد!
مگر یہ بتا طرزِ انکار کیا تھی

کہیں ذکر رہتا ہے اقبالؔ تیرا
فسوں تھا کوئی، تیری گفتار کیا تھی

ڈاکٹر محمد اقبالؔ

وصل کی بنتی ہیں ان باتوں سے تدبیریں کہیں
آرزوؤں سے پھرا کرتی ہیں تقدیریں کہیں

بے زبانی ترجمانِ شوق بے حد ہو تو ہو
ورنہ پیشِ یار کام آتی ہیں تقریریں کہیں

مٹ رہی ہیں دل سے یادیں روزگارِ عشق کی
اب نظر کاہے کو آئیں گی یہ تصویریں کہیں!

التفاتِ یار تھا اک خوابِ آغازِ وفا
سچ ہوا کرتی ہیں ان خوابوں کی تعبیریں کہیں

تیری بے صبری ہے حسرتؔ خامکاری کی دلیل
گریۂ عشاق میں ہوتی ہیں تاثیریں کہیں

سید فیض الحسن حسرتؔ موہانی

بھلاتا لاکھ ہوں، لیکن برابر یاد آتے ہیں
الٰہی! ترکِ اُلفت پر وہ کیوں کر یاد آتے ہیں

نہ چھیڑ اے ہم نشیں! کیفیتِ صہبا کے افسانے
شرابِ بے خودی کے مجھ کو ساغر یاد آتے ہیں

رہا کرتے ہیں قیدِ ہوش میں اے وائے ناکامی
وہ دشتِ خود فراموشی کے چکر یاد آتے ہیں

نہیں آتی، تو یاد اُن کی مہینوں تک نہیں آتی
مگر جب یاد آتے ہیں، تو اکثر یاد آتے ہیں

حقیقت کھل گئی حسرتؔ ترے ترکِ محبت کی
تجھے تو اب وہ پہلے سے بھی بڑھ کر یاد آتے ہیں

سیّد فیض الحسن حسرتؔ موہانی

چادر جو کہیں حسنِ رُخِ یار کی سر کی

قابو میں طبیعت نہ رہی ذوقِ نظر کی

سوتے میں جو دیکھا تھا رُخِ یار کا عالم

آنکھوں میں یہ خُنکی ہے اُسی نورِ سحر کی

ہے شوق بھی گر دیدہ تیرے نقشِ قدم کا

مائل ہے عقیدت بھی ترے سجدۂ در کی

چاہا تھا کہ پھر ان کو نہ چھیڑیں گے پہ چھیڑا

خواہش کوئی پھر اُن سے نہ کرنی تھی مگر کی

آجاتی ہے ناگاہ جدائی کی مصیبت

ہوتی ہے خبر کس کو ترے عزمِ سفر کی

یا حسن ہے یا عشق ہر اک نقش یہاں کا

کیا بات ہے اے شوخ تیرے راہگذر کی

کچھ فائدہ حسرت نہ ہوا ضبطِ ہوس کا

پوشیدہ محبت نہ رہی "ش" بسر کی

سید فیض الحسن حسرت موہانی

آلامِ روزگار کو آساں بنا دیا
جو غم ہوا، اسے غمِ جاناں بنا دیا

یوں مسکرائے، جان سی کلیوں میں پڑ گئی
یوں لب کشا ہوئے کہ گلستاں بنا دیا

اے شیخ! وہ بسیط حقیقت ہے کفر کی
کچھ قید و رسم نے جسے ایماں بنا دیا

کچھ آگ دی ہوس میں تو تعمیرِ عشق کی
جب خاک کر دیا اُسے عرفاں بنا دیا

اک برق تھی ضمیر میں فطرت کے موجزن
آج اس کو حسن و عشق کا ساماں بنا دیا

بلبل بہ آہ و نالہ و گُل مست رنگ و بُو
مجھ کو شہیدِ رسمِ گلستاں بنا دیا

کہتے ہیں: اک فریبِ مسلسل ہے زندگی
اس کو بھی وقفِ حسرت و حرماں بنا دیا

اس حسن کاروبار کو مستوں سے پوچھیے
جس کو فریبِ ہوش نے عصیاں بنا دیا

سید اصغر حسین اصغر گونڈوی

شوق سے ناکامی کی بدولت کوچۂ دل ہی چھوٹ گیا
ساری اُمیدیں ٹوٹ گئیں، دل بیٹھ گیا، جی چھوٹ گیا

فصلِ گُل آئی، یا اجل آئی، کیوں درِ زنداں کھلتا ہے
کیا کوئی وحشی اور آ پہنچا، یا کوئی قیدی چھوٹ گیا

لیجیے کیا دامن کی خبر اور دستِ جنوں کو کیا کہیے!
اپنے ہی ہاتھ سے دل کا دامن مدّت گزری چھوٹ گیا

منزلِ عشق پہ تنہا پہنچے، کوئی تمنّا ساتھ نہ تھی!
تھک تھک کر اس راہ میں آخر ایک اک ساتھی چھوٹ گیا

فانیؔ ہم تو جیتے جی وہ میّت ہیں بے گور و کفن!
غربت جس کو راس نہ آئی اور وطن بھی چھوٹ گیا

شوکت علی خاں فانیؔ بدایونی

دنیا میری بلا جانے، مہنگی ہے یا سستی ہے
موت ملے تو مفت نہ لوں ہستی کی کیا ہستی ہے

آبادی بھی دیکھی ہے، ویرانے بھی دیکھے ہیں
جو اُجڑے اور پھر نہ بسے، دل وہ نرالی بستی ہے

عجزِ گناہ کے دم تک ہیں، عصمتِ کامل کے جلوے
پستی ہے تو بلندی ہے، رازِ بلندی پستی ہے

جان سی شے بک جاتی ہے ایک نظر کے بدلے میں!
آگے مرضی گاہک کی، ان داموں تو سستی ہے

وحشتِ دل سے پھرنا ہے، اپنے خدا سے پھر جانا
دیوانے یہ ہوش نہیں، یہ تو ہوش پرستی ہے

جگ سونا ہے تیرے بغیر، آنکھوں کا کیا حال ہوا
جب بھی دنیا بستی تھی، اب بھی دنیا بستی ہے

آنسو تھے سو خشک ہوئے، جی ہے کہ اُمڈا آتا ہے
دل پہ گھٹا سی چھائی ہے، کھلتی ہے نہ برستی ہے

دل کا اُجڑنا سہل سہی، بسنا سہل نہیں ظالم!
بستی بسنا کھیل نہیں، بستے بستے بستی ہے

فانی جس میں آنسو کیا، دل کے لہو کا کال نہ تھا
ہائے! وہ آنکھ اب پانی کی دو بوندوں کو ترستی ہے

شوکت علی خاں فانی

دنیا کے ستم یاد، نہ اپنی ہی وفا یاد
اب مجھ کو نہیں کچھ بھی محبت کے سوا یاد

کیا لطف کہ میں اپنا پتہ آپ بتاؤں
کیجے کوئی بھولی ہوئی خاص اپنی ادا یاد

میں ترکِ رہ و رسمِ جنوں کر ہی چکا تھا
کیوں آ گئی ایسے میں تری لغزشِ پا یاد

کیا جانیے، کیا ہو گیا اربابِ جنوں کو
جینے کی ادا یاد، نہ مرنے کی ادا یاد

مدت ہوئی اک حادثۂ عشق کو لیکن
اب تک ہے ترے دل کے دھڑکنے کی صدا یاد

علی سکندر جگر مراد آبادی

وہ مجسّم مری نگاہ میں ہے
اک جھلک جس کی مہر و ماہ میں ہے

کیا کشش حسنِ بے پناہ میں ہے
جو قدم ہے اسی کی راہ میں ہے

میکدے میں نہ خانقاہ میں ہے
میری جنت تری نگاہ میں ہے

ہائے وہ رازِ غم کہ جو اب تک
مرے دل میں تری نگاہ میں ہے

ڈگمگانے لگے ہیں پائے طلب
دل ابھی ابتدائے راہ میں ہے

عشق میں کیسی منزلِ مقصود
وہ بھی اک گرد ہے جو راہ میں ہے

میرے پندارِ عشق پر مت جا
یہ ادا نازِ گاہ گاہ میں ہے

نقشِ حیرت ہے آج حسن بھی خود
کون یہ عشق کی نگاہ میں ہے

مستیٔ چشمِ یار کیا کہیے
مے تو کیا میکدہ نگاہ میں ہے

اللہ اللہ اتحادِ مذاق
عالمِ دل بھی اب نگاہ میں ہے

حسن کو بھی کہاں نصیب جگر
وہ جو اک شے مری نگاہ میں ہے

علی سکندر جگر مراد آبادی

رُکنے لگی ہے نبضِ رفتارِ جاں نثاراں
کب تک یہ تند گامی اے میرِ شہسواراں

اٹھلا رہے ہیں جھونکے بوچھار آ رہی ہے
ایسے میں تو بھی آجا اے جانِ جاں نثاراں

کب سے مچل رہی ہے اِس زلفِ خم بہ خم میں
تعبیرِ خوابِ سُنبل تفسیرِ بادو باراں

خوبانِ شہر کیا کیا اترا کے چل رہے ہیں
آ بوستاں میں ور آ۔ لے فاتحِ نگاراں

آنکھیں ہیں زخم خوردہ، دل ہے خزاں گزیدہ
تکلیفِ یک تبسّم اے دولتِ بہاراں

ہاں جوشؔ کا ادب کر یہ رندِ بادہ کش ہے
سردارِ نکتہ سنجاں، سرخیلِ پختہ کاراں

شبیر حسن جوشؔ ملیح آبادی

ملا جو موقع تو روک دوں گا جلالِ روزِ حساب تیرا
پڑھوں گا رحمت کا وہ قصیدہ کہ ہنس پڑے گا عتاب تیرا

یہی تو ہیں دو ستونِ محکم، انہیں پہ قائم ہے نظمِ عالم
یہی تو ہے رازِ خلدِ آدم، نگاہ میری شباب تیرا

صبا تصدق ترے نفس پر، چمن ترے پیرہن پہ قرباں
شمیمِ دوشیزگی میں کیسا بسا ہوا ہے شباب تیرا

تمام محفل کے روبرو گو، اٹھائیں نظریں ملائیں آنکھیں
سمجھ سکا ایک بھی نہ لیکن، سوال میرا جواب تیرا

ہزار شاخیں ادا سے لچکیں، ہوا نہ تیرا سا اوچ پیدا
شفق نے کتنے ہی رنگ بدلے، ملا نہ رنگِ شباب تیرا

اِدھر مرا دل تڑپ رہا ہے، تری جوانی کی جستجو میں
اُدھر مرے دل کی آرزو میں مچل رہا ہے شباب تیرا

کرے گی دونوں کا چاک پردہ، رہے گا دونوں کو کر کے رسوا
یہ شورشِ ذوقِ دید میری یہ اہتمامِ حجاب تیرا

جڑیں پہاڑوں کی ٹوٹ جاتیں، فلک تو کیا عرش کانپ اٹھتا
اگر میں دل پر نہ روک لیتا، تمام زورِ شباب تیرا

بھلا ہوا جوشؔ نے اٹھایا نگاہ کا چشمِ تر سے پردہ
بلا سے جاتی رہیں گر آنکھیں کھلا تو بندِ نقاب تیرا

شبیر حسن جوشؔ ملیح آبادی

سیاروں کی تقدیر یہیں جاگ رہی ہے
سوتے ہیں نہ افلاک زمیں جاگ رہی ہے

تارے بھی ہیں بیدار زمیں جاگ رہی ہے
پچھلے کو بھی وہ آنکھ کہیں جاگ رہی ہے

اک عالمِ نیرنگ ہے دنیائے محبت
سوتی ہے کہیں اور کہیں جاگ رہی ہے

ہیں خواب میں عشاق مگر یاد کسی کی
یا دل ہی میں یا دل کے قریں جاگ رہی ہے

کروٹ سے شبِ ماہ میں بہتی ہے یہ گنگا
یا حسن کی بل کھائی جبیں جاگ رہی ہے

اقرار کی ٹھنڈک میں ہے انکار کی گرمی
سائے میں تری "ہاں" کے "نہیں" جاگ رہی ہے

آہوں سے گھو رات کا دل چیرتی جائیں
تاثیر سرِ عرشِ بریں جاگ رہی ہے

رگھوپتی سہائے فراق

مبارک رہے تم کو خوابوں کی دنیا
مجھے چاہیے اضطرابوں کی دنیا

تمناؤں میں دلکشی ہے تو، لیکن
سمجھ ان کو نازک حبابوں کی دنیا

نیا آسماں ہے، ستارے نئے ہیں
کبھی دیکھ تو ہم خرابوں کی دنیا

بہارِ مجسم خراماں گل افشاں
ارے توبہ مہکے شبابوں کی دنیا

ستارے چُرا لائے یارب کہاں سے
کسی ماہ پیکر کے خوابوں کی دنیا

کوئی حل کرے کیا معمائے ہستی
حجابوں کے اندر حجابوں کی دنیا

تکلم سے بڑھ کر خموشی نے لوٹی
محبت کے خاطر جوابوں کی دنیا

فقط دیدۂ پاک بیں کے لئے ہے
محبت کے معصوم خوابوں کی دنیا

ہوئی اپنے ہی خون میں غرق آخر
تعیش کی دنیا، شرابوں کی دنیا

جو پائندہ ہو گی محبت سے ہو گی
یہ دنیا کہ ہے اضطرابوں کی دنیا

اثر شورِ زاغ و زغن سے ہے بالا
بلند آشیانہ عقابوں کی دنیا

مرزا جعفر علی خاں اثر لکھنوی

جب تک خلشِ دردِ خداداد رہے گی
دنیا دلِ ناشاد کی آباد رہے گی

دنیا کی ہوا راس نہ آئے گی کسی کو
ہر سر میں ہوائے عدم آباد رہے گی

چونکائے گی رہ رہ کے تو غفلت کا مزا کیا
ساتھ اپنے اجل صورتِ ہمزاد رہے گی

دل اور دھڑکتا ہے ادب گاہِ قفس میں
شاید یہ زباں تشنۂ فریاد رہے گی

جو خاک کا پُتلا وہی صحرا کا بگولا
مٹنے پہ بھی اک ہستیٔ برباد رہے گی

ہر شام ہوئی صبح کو اک خوابِ فراموش
دنیا یہی دنیا ہے تو کیا یاد رہے گی

شہرہ ہے یگانہ تری بیگانہ روی کا
واللہ یہ بیگانہ روی یاد رہے گی

سید واحد حسین یگانہ

جتنے ستم کیے تھے کسی نے عتاب میں
وہ بھی مِلا لیے کرمِ بے حساب میں

حسرت کو گھر کہیں نہ ملا اضطراب میں
لٹنے کو آ گئی دلِ خانہ خراب میں

اٹھا ہے ابرِ سے کدہ دستِ دعا کے ساتھ
اتنی برس پڑے کہ نہا لوں شراب میں

آ، اے گلِ فسردہ! لگا لوں تجھے گلے
تو بھی تو میری طرح لٹا ہے شباب میں

ہر چیز پہ بہار، ہر اک شے پہ حسن تھا
دنیا جوان تھی مرے عہدِ شباب میں

سید عاشق حسین سیماب

نامہ گیا کوئی، نہ کوئی نامہ بر گیا
تیری خبر نہ آئی، زمانہ گزر گیا

ہنستا ہوں یوں کہ ہجر کی راتیں گزر گئیں
روتا ہوں یوں کہ لطفِ دعائے سحر گیا

اب مجھ کو ہے قرار، تو سب کو قرار ہے
دل کیا ٹھہر گیا کہ زمانہ ٹھہر گیا

یارب! نہیں میں واقفِ رودادِ زندگی
اتنا ہی یاد ہے کہ جیا اور مر گیا

سید عاشق حسین سیماب

مرے مذاقِ سخن کو سخن کی تاب نہیں — سخن ہے نالۂ دل نغمۂ رباب نہیں

اگر وہ فتنہ کوئی فتنۂ شباب نہیں — تو حشر میرے لئے وجہِ اضطراب نہیں

نہیں شراب کی پابند زندگی میری — یہ اک نشہ ہے جو آلودۂ شراب نہیں

مجھے ذلیل نہ کر عذرِ لن ترانی سے — یہ اہلِ ذوق کی توہین ہے جواب نہیں

جو کامیابِ محبت ہو سامنے آئے — میں کامیاب نہیں، ہاں میں کامیاب نہیں

قفس میں زمزمہ پیرا ہے روحِ آزادی — صدائے مرغِ نفس ہے نفیرِ خواب نہیں

اُسی کی شرم ہے میری نگاہ کا پردہ — وہ بے حجاب سہی، میں تو بے حجاب نہیں

سُنا ہے میں نے بھی ذکرِ بہشت و حور و طہور — خدا کا شکر کہ نیت میری خراب نہیں

سخنورانِ وطن سب ہیں آفتابِ کمال — تو کیوں کہوں کہ میں ذرہ ہوں آفتاب نہیں

بیانِ درد کو دل چاہیئے جنابِ حفیظ
فقط زبان یہاں قابلِ خطاب نہیں

عبدالحفیظ حفیظ جالندھری

تصوّر میں میرے اگر تم نہ ہوتے
گذر جاتی عمرِ رواں روتے روتے

یہ موسم سہانا فضا بھیگی بھیگی
بڑا لطف آتا اگر تم بھی ہوتے

جدائی کا عالم کوئی اس سے پوچھے
سحر ہو گئی ہو جسے روتے روتے

جُدائی میں شورش اگر آہ بھرتا
یقیناً فلک پر ستارے بھی روتے

شورش کاشمیری

یہ لُٹی ہوئی سی بہار کیوں ہے، کہاں وہ جانِ بہار ہے
یہ چمن سے کون چلا گیا کہ کلی کلی کو فشار ہے

تجھے مرحبا کہ دلِ فگار بہ حالِ زار و نزار ہے
ترے دردِ عشق کو آفریں مری زندگی مجھے بار ہے

یہ انیسِ غمکدۂ قفس، ہے عزیز جاں مجھے ہم نفس
دلِ داغدار غمِ بہار ہیں، یادگارِ بہار ہے

تمہیں جانِ فردِ بنا کے جس نے جہاں فروز بنا دیا
وہ فروغِ بزمِ جمال کون ہے؟ عشق نادرہ کار ہے

ترے باغ میں ہے بہار؟ تجکو مبارک اے مرے باغباں
جو کھبا ہے میری نظر میں پھول، وہ انتخابِ بہار ہے

غمِ آشیاں، مرے بال و پر کے قفس کو پھونکنا ہے کہیں
یہ نویدِ مرگ ہے ہم قفس کہ چمن میں جوشِ بہار ہے

میں بہارِ عمر کو سوگوارِ بہار بن کے گزار دوں؟
تری یہ رضا ہے، تو اس رضا پہ بہارِ عمر نثار ہے

نہیں اس میں شک کوئی تاجور کہ تڑپ ہی تیرے کلام میں
مگر اس میں تیرا کمال کیا؟ غمِ دوست درد نگار ہے

تاجور نجیب آبادی

زمانے سے مہر و وفا چاہتا ہوں
ذرا دیکھنا کس سے کیا چاہتا ہوں

سُنے دل سے، دل کی کہوں جس سے باتیں
وہ مونسِ وہ دردآشنا چاہتا ہوں

نہیں شوخ چشمی یہ جوشِ فنا ہے
کہ تجھ سے تجھے اے خدا چاہتا ہوں

یہ حُسنِ طلب بھی ہے کیا لذّت آئیں
جو کوئی نہیں چاہتا، چاہتا ہوں

منوّر منوّر درخشاں درخشاں
دل و دیدہ طور آشنا چاہتا ہوں

ہر اک شے میں حسن ازل گو ہے پنہاں
اُسی جلوہ کو برملا چاہتا ہوں

کہیں میں کہیں دل تو پھر کون جانے
وہ کیا چاہتا ہے میں کیا چاہتا ہوں

خودی جذب ہونے کو ہے بیخودی میں
کہ اپنے ہی میں گُم ہوا چاہتا ہوں

میرے ذوق میں ہے لطافت پسندی
نہیں حُسن، حُسنِ ادا چاہتا ہوں

زباں سے زمانے کی بچنے کو کیفیؔ
میں اِک کفر ایماں نما چاہتا ہوں

کیفیؔ دہلوی

جوشؔ ملسیانی

دل پہ جو گزری کوئی کیا جانے
یہ تو ہم جانیں یا خدا جانے

خاک جھیلے گا وہ مصیبتِ عشق
جو لگا کر نہ پھر بجھا جانے

تو ہی اپنا مقام جانتا ہے
اک ظلوم و جہول کیا جانے

کیا کرے عرضِ مدعا وہ بشر
ابتدا کو جو انتہا جانے

دل کو کل تک تو چین حاصل تھا
آج کیا ہو گیا خدا جانے

بادہ نوشوں کا حشر کیا ہوگا
مجھ بلا نوش کی بلا جانے

بات رندی کی مجھ کو آتی ہے
پارسائی کی پارسا جانے

تجھ کو اپنی خبر نہیں اے جوشؔ
تو خدائی کے راز کیا جانے

جوشؔ ملسیانی

جھگڑا ہی چکا، میں بھی چلا، دردِ جگر بھی
اب کیا ہے اگر ہو شبِ فرقت کی سحر بھی

جاں بر نہ ہوا میں، یہ جُدا بات ہے ورنہ
ظاہر ہے کہ ہر شام کی ہوتی ہے سحر بھی

دیکھے گی کسے ان کے سوا یہ نگہِ شوق
مالک ہے جو دل کا وہ ہے مختارِ نظر بھی

کیا عرض کروں منتظرِ جلوہ کی حالت
دیکھی ہے کبھی آپ نے تصویرِ نظر بھی

یارا کسے یک جنبشِ ابرو کا ہے مانیؔ
کافی ہے تباہی کے لئے نیم نظر بھی

سیّد کلب احمد مانیؔ جائسی

کوئی ادا شناسِ محبت، ہمیں بتائے
جو ہم کو بھول جائے، وہ کیوں ہم کو یاد آئے

کس کی مجال تھی کہ حجابِ نظر اٹھائے
وہ مسکرا کے آپ ہی دل کے قریب آئے

اک دل نشیں نگاہ میں اللہ یہ خلش
نشتر کی نوک جیسے کلیجے میں ٹوٹ جائے

کچھ ہم سے بے خودی میں ہوئیں بے حجابیاں
چشمک زنی ستاروں نے کی پھول مسکرائے

ناداں سہی، پر اتنے بھی ناداں نہیں ہیں ہم
خود ہم نے جان جان کے کتنے فریب کھائے

وہ جانِ آرزو کہ ہے سرمایۂ نشاط
کیوں اس کی یاد، غم کی گھٹا بن کے دل پہ چھائے

کہتے تھے "تم سے چھوٹ کے کیونکر جئیں گے ہم"
جیتے ہیں تم سے چھوٹ کے، تقدیر جو دکھلائے

مایوسیوں میں دل کا وہ عالم، دمِ وداع
بجھتے ہوئے چراغ کی لو جیسے تھرتھرائے

تم تو ہمیں کو کہتے تھے، یہ تم کو کیا ہوا
دیکھو! کنول کے پھولوں سے شبنم چھلک نہ جائے

اک ناتمام خواب، مکمل نہ ہو سکا
آنے کو زندگی میں بہت انقلاب آئے

عندلیب شادانی

نگاہ و دل کا افسانہ قریبِ اختتام آیا
ہمیں اب اس سے کیا؟ آئی سحر یا وقتِ شام آیا
زبانِ عشق پر اک چیخ بن کر تیرا نام آیا
خرد کی منزلیں طے ہو چکیں دل کا مقام آیا
اُٹھانا ہے جو پتھر رکھ کے سینہ پر وہ گام آیا
محبّت میں تری ترکِ محبت کا مقام آیا
اسے آنسو نہ کہہ اک یادِ ایامِ گذشتہ ہے
مری عمرِ رواں کو عمرِ رفتہ کا سلام آیا
ذرا تو اور دل کی تیز کر سیلا سا یہ شعلہ
نہ روشن کر سکا گھر کو نہ محفل ہی کے کام آیا
مکمل تبصرہ کرتا ہوا ایامِ رفتہ پر
نگاہِ بےسخن میں ایک اشکِ بے کلام آیا
توانا کو بہانہ چاہیئے شاید تشدّد کا
پھر اک مجبور پر شوریدگی کا اتہام آیا
نہ جانے کتنی شمعیں گل ہوئیں کتنے بجھے تارے
تب اک خورشید اتراتا ہوا بالائے بام آیا
برہمن آبِ گنگا شیخ کوثر لے اُڑا اس سے
ترے ہونٹوں کو جب چھوتا ہوا مُلّاؔ کا جام آیا

آنند نرائن مُلّاؔ

نہ محتسب کی نہ حور و جناں کی بات کرو | مے کہن کی نگارِ جواں کی بات کرو
کسی کی تابشِ رخسار کا کہو قصہ | کسی کے گیسوئے عنبر فشاں کی بات کرو
ضیا ہے شاہد و شمع و شراب سے اس کی | فروغِ محفلِ روحانیاں کی بات کرو
جو مدعا ہو کسی قبلۂ مراد کا ذکر | تو آستانۂ پیرِ مغاں کی بات کرو
نہیں ہوا جو طلوع آفتاب تو فی الحال | قمر کی بات کرو کہکشاں کی بات کرو
رہے گا مشغلۂ یادِ رفتگاں کب تک | گزر رہا ہے جو۔ اس کارواں کی بات کرو
یہ قید و صید کے اندیشہ ہائے بے جا کیا | چمن کی فکر کرو آشیاں کی بات کرو
یہی جہان ہے ہنگامہ زار سود و زیاں | اسی کے سود اسی کے زیاں کی بات کرو
اب اس چمن میں نہ صیاد ہے نہ گلچیں ہے | کرو۔ تو اب تم باغباں کی بات کرو

خدا کے ذکر کا موقع نہیں یہاں سالک
دیارِ ہند میں حسنِ بتاں کی بات کرو

عبدالمجید سالک

جمودِ آب و گل جو ہے وہ جاتا ہے کہاں مجھ سے
عبث فریاد کرتا ہے درائے کارواں مجھ سے

نظر نظارہ خو میری جبیں ہنگامہ جو میری
نمایاں ہے مرا شوقِ سجودِ آستاں مجھ سے

مرے دل نے مری آنکھوں سے رکھا تجھ کو پوشیدہ
تری جب بات آئی رُک گئی میری زباں مجھ سے

تم اپنی انقلاب انگیزیوں کی داستاں سن لو
اگر سُن لو کسی دن آ کے میری داستاں مجھ سے

خبر کس کو نہیں ہے تیری شانِ بے نیازی کی
نہیں معلوم پھر کیوں ہے زمانہ بدگماں مجھ سے

کسی صورت قفس میں زندگی اپنی گذر جاتی
سلوک اچھا نہیں کرتی ہے یادِ آشیاں مجھ سے

سرِ محفل چرانا آنکھ کا تھا ایک افسانہ
وہ تو نے کہہ دیا خود جو نہ ہوتا تھا بیاں مجھ سے

نیازِ بندگی کو دیکھ کر یہ شانِ استغناء
بتا کیا چاہتا ہے تیرا نازِ جانستاں مجھ سے

کیا تھا روحِ غالبؔ سے جو میں نے کسبِ فنِ وحشت
سخنور سیکھتے ہیں آج اندازِ بیاں مجھ سے

رضا علی وحشت کلکتوی

محبت کس قدر یاس آفریں معلوم ہوتی ہے
ترے ہونٹوں کی ہر جنبش نہیں معلوم ہوتی ہے

یہ کس کے آستاں پر مجھ کو ذوقِ سجدہ لے آیا
کہ آج اپنی جبیں اپنی جبیں معلوم ہوتی ہے

محبت تیرے جلوے کتنے رنگا رنگ جلوے ہیں
کہیں محسوس ہوتی ہے کہیں معلوم ہوتی ہے

جوانی مٹ گئی لیکن خلش دردِ محبت کی
جہاں معلوم ہوتی تھی وہیں معلوم ہوتی ہے

اُمیدِ وصل نے دھوکے دیئے ہیں اس قدر حسرت
کہ اس کافر کی ہاں بھی اب نہیں معلوم ہوتی ہے
چراغ حسن حسرت

دستِ خرد سے پردہ کشائی نہ ہو سکی
حسنِ ازل کی جلوہ نمائی نہ ہو سکی

رنگِ بہار دے نہ سکے خارزار کو
دشتِ جنوں میں آبلہ سائی نہ ہو سکی

اے دل تجھے اجازتِ فریاد ہے، مگر
رُسوائی ہے اگر شنوائی نہ ہو سکی

مندر بھی صاف ہم نے کئے مسجدیں بھی پاک
مشکل یہ ہے کہ دل کی صفائی نہ ہو سکی

رسیا تھے بسکہ نغمۂ شیریں کے اہلِ بزم
مقبول اپنی تلخ نوائی نہ ہو سکی

غافل نہ تجھ سے اے غمِ عقبیٰ تھے ہم، مگر
دامِ غمِ جہاں سے رہائی نہ ہو سکی

مُنکر ہزار بار خدا سے ہوا بشر
اک بار بھی بشر سے خدائی نہ ہو سکی

"فکرِ معاش و عشقِ بتاں، یادِ رفتگاں"
ان مشکلوں سے عہدہ برآئی نہ ہو سکی

خود زندگی بُرائی نہیں ہے تو اور کیا
محروم جب کسی سے بھلائی نہ ہو سکی

تلوک چند محروم

میری وفائیں یاد کرو گے
روؤ گے فریاد کرو گے

ہم بھی ہنسیں گے تم پر اک دن
تم بھی کبھی فریاد کرو گے

دشمن تک کو بھول گئے ہو
مجھ کو تم کیا یاد کرو گے

جا کر بھی ناشاد کیا تھا
آ کر بھی ناشاد کرو گے

مجھ کو تو برباد کیا ہے
اور کسے برباد کرو گے

محفل کی محفل ہے غم گیں
کس کس کا دل شاد کرو گے

ختم ہوئی دشنام طرازی
یا کچھ اور ارشاد کرو گے

چھوڑو بھی تاثیر کی باتیں
کب تک اس کو یاد کرو گے

تاثیر

یہ کیا طلسم ہے دنیا پہ بار گزری ہے
وہ زندگی جو سرِ رہگذار گزری ہے

کہیں سحر کا اُجالا ہوا ہے ہم نفسو!
کہ موجِ برق سرِ شاخسار گزری ہے

رہا ہے یہ سرِ شوریدہ مثلِ شعلہ بُلند
اگرچہ مجھ پہ قیامت ہزار گزری ہے

یہ حادثہ بھی ہوا ہے کہ عشق یار کی یاد
دیارِ قلب سے بیگانہ وار گزری ہے

گلوں کی خوں شدگی سے سُراغ ملتا ہے
کہیں چمن سے نسیمِ بہار گزری ہے

مقیمِ کوچۂ دلدار کو پتہ بھی نہیں
کدھر سے زندگیٔ مستعار گزری ہے

انہیں کو عرضِ وفا کا تھا اشتیاق بہت
انہیں کو عرضِ وفا ناگوار گزری ہے

کبھی ہجومِ غمِ روزگار دیکھا ہے
کبھی مصیبتِ ہجرانِ یار گزری ہے

حریمِ شوق مہکتا ہے آج تک عابدؔ
یہاں سے نکہتِ گیسوئے یار گزری ہے

عابد علی عابدؔ

نظر میں ڈھل کے اُبھرتے ہیں دل کے افسانے
یہ اور بات ہے دنیا نظر نہ پہچانے
وہ بزم دیکھی ہے میری نگاہ نے کہ جہاں
بغیر شمع بھی جلتے رہے ہیں پروانے
یہ کیا بہار کا جوبن یہ کیا نشاط کا رنگ
فسردہ میکدے والے اُداس میخانے
مرے ندیم تری چشمِ التفات کی خیر
بگڑ بگڑ کے سنورتے گئے ہیں افسانے
یہ کس کی چشمِ فسوں ساز کا کرشمہ ہے
کہ ٹوٹ کر بھی سلامت ہیں دل کے بتخانے
نگاہ ناز ہیں دل سوزیٔ نیاز کہاں
یہ آشنائے نظر ہیں دلوں کے بیگانے

صوفی تبسم

کام آسکیں نہ اپنی وفائیں تو کیا کریں
اک بے وفا کو بھول نہ جائیں تو کیا کریں

مجھ کو یہ اعتراف، دعاؤں میں ہے اثر
جائیں نہ عرش پر جو دعائیں تو کیا کریں

اک دن کی بات ہو تو اُسے بھول جائیں ہم
نازل ہوں دل پہ روز بلائیں تو کیا کریں

ظلمت بدوش ہے مری دُنیائے عاشقی
تاروں کی مشعلیں نہ چرائیں تو کیا کریں

شب بھر تو اُن کی یاد میں تارے گِنا کیے
تارے سے دن کو بھی نظر آئیں تو کیا کریں

عہدِ طرب کی یاد میں رُویا کیے بہت
اب مُسکرا کے بھول نہ جائیں تو کیا کریں

اب جی میں ہے کہ اُن کو بُھلا کر ہی دیکھ لیں
وہ بار بار یاد جو آئیں تو کیا کریں

وعدے کے اعتبار میں تسکینِ دل تو ہے
اب پھر وہی فریب نہ کھائیں تو کیا کریں

ترکِ وفا بھی جرمِ محبت سہی اختر
ملنے لگیں وفا کی سزائیں تو کیا کریں

اختر شیرانی

جو رشتۂ گل و شبنم سمجھ نہیں سکتے
میری نشاط میرا غم سمجھ نہیں سکتے

خوشی کو نذرِ محبت تو کر دیا، لیکن
مآلِ دیدۂ پُرنم سمجھ نہیں سکتے

وہ میرے ساتھ نہ آئیں جو دار و زنداں کو
نشاطِ شوق کا پرچم سمجھ نہیں سکتے

ہزار سایۂ عصیاں خُنک سہی، لیکن
ہم اس کو دامنِ مریم سمجھ نہیں سکتے

ستم تو یہ ہے میرے اشک پونچھنے والے
وجوہِ گریۂ پیہم سمجھ نہیں سکتے

خدا گواہ کہ ہم صرف ماہ و انجم تک
رسائیِ دلِ آدم سمجھ نہیں سکتے

ہمیں خبر ہے، ہمیں تجربہ ہے برسوں کا
کسی کو ہم تیرا محرم سمجھ نہیں سکتے

ہیں خود غرض جو محبت کے باوجود اے دوست!
تیری رضا کو مقدم سمجھ نہیں سکتے

فریبِ حسن ہو، یا جبرِ عشق، ہم احسان
جو آگ ہے اسے شبنم سمجھ نہیں سکتے

احسان دانش

تم آئے ہو نہ شبِ انتظار گزری ہے
تلاش میں ہے سحر بار بار گزری ہے

جنوں میں جتنی بھی گزری بکار گزری ہے
اگرچہ دِل پہ خرابی ہزار گزری ہے

ہوئی ہے حضرتِ ناصح سے گفتگو جس شب
وہ شب ضرور سرِ کوئے یار گزری ہے

وہ بات سارے فسانے میں جس کا ذکر نہ تھا
وہ بات اُن کو بہت ناگوار گزری ہے

نہ گُل کھِلے ہیں، نہ اُن سے مِلے نہ مے پی ہے
عجیب رنگ میں اب کے بہار گزری ہے

چمن پہ غارتِ گُلچیں سے جانے کیا گزری
قفس سے آج صبا بے قرار گزری ہے

فیض احمد فیضؔ

تغافل خود ہے اقرارِ محبت　　یہ خاموشی ہے گفتارِ محبت

نہاں ہو یا نمایاں ہو بہر طور　　محبت ہے سزاوارِ محبت

دلِ مہتاب ہو یا چشمِ انجم　　نہیں ہے کون بیمارِ محبت

وہ لغزیدہ نگاہیں کہہ رہی ہیں　　دلِ نازک پہ ہے بارِ محبت

ز سر تا پا محبت بن گئے ہو　　یہی ہوتا ہے انکارِ محبت

تمنائیں ہوئی جاتی ہیں روپوش　　کھلے جاتے ہیں اسرارِ محبت

شبستانِ ارم سے کھینچ لائی　　نسیمِ صبح گلزارِ محبت

یہ کیا جانیں وہ رم خوردہ نگاہیں
رونق بھی ہے گرفتارِ محبت

رونق صدیقی

عدؔم

غمِ محبت ستا رہا ہے، غمِ زمانہ مَسل رہا ہے
مگر مرے دن گزر رہے ہیں مگر مرا وقت ٹل رہا ہے

وہ ابر آیا وہ رنگ برسے وہ کیف جاگا وہ جام کھنکے
چمن میں یہ کون آ گیا ہے تمام موسم بدل رہا ہے

مری جوانی کے گرم لمحوں پہ ڈال دے گیسوؤں کا سایہ
یہ دوپہر کچھ تو معتدل ہو تمام ماحول جل رہا ہے

یہ بھینی بھینی سی مست خوشبو یہ ہلکی ہلکی سی دلنشیں بُو
یہیں کہیں تیری زلف کے پاس کوئی پروانہ جل رہا ہے

نہ دیکھ او مہ جبیں مری سمت اتنی مستی بھری نظر سے
مجھے یہ محسوس ہو رہا ہے شراب کا دور چل رہا ہے

عدؔم خرابات کی سحر ہے کہ بارگاہِ رموزِ مستی
اِدھر بھی سورج نکل رہا ہے اُدھر بھی سورج نکل رہا ہے

عدؔم

شباب آیا کسی بُت پر فدا ہونے کا وقت آیا
مری دنیا میں بندے کے خدا ہونے کا وقت آیا

اُسے دیکھا تو زاہد نے کہا ایمان کی یہ ہے
کہ اب انسان کو سجدہ روا ہونے کا وقت آیا

تکلّم کی خموشی کہہ رہی ہے حرفِ مطلب سے
کہ اشک آمیز نظروں سے ادا ہونے کا وقت آیا

ہمیں بھی آ پڑا ہے دوستوں سے کام کچھ یعنی
ہمارے دوستوں کے بے وفا ہونے کا وقت آیا

نویدِ سر بلندی دی منجّم نے تو میں سمجھا
سگانِ دہر کے آگے دوتا ہونے کا وقت آیا

ہری چند اختر

انھیں اپنے ستم پر کیا ندامت ہو نہیں سکتی
مگر میں کیا کروں مجھ سے شکایت ہو نہیں سکتی
محبّت اپنی شدّت میں جنوں ہی کیوں نہ ہو جائے
تمہارے حسن کے قابل محبّت ہو نہیں سکتی!
تجھے، یا اہلِ محفل کو تیرے کیا غم قیامت کا
تیری محفل سے باہر تو قیامت ہو نہیں سکتی
محبّت جھولیاں اپنے گلے میں ڈال سکتی ہے
مگر وابستۂ دامانِ دولت ہو نہیں سکتی
خداوندانِ دنیا کا تکبّر ہیچ ہے بسملؔ
خدائی کیا کریں گے جن سے خدمت ہو نہیں سکتی

بسملؔ سعیدی

کوئی حد بھی ہے آخر امتحاں کی
الٰہی خیر قلبِ ناتواں کی
یہ ہے اک مُہر بے بال و پری پر
رہائی بھی رہائی ہے کہاں کی
خزاں کا وسوسہ ہے فصلِ گُل کا
ضرورت ہے بہارِ بے خزاں کی
زمیں پر ہیں وہ کچھ مٹی کے پتلے
کہ جن میں رفعتیں ہیں آسماں کی

گوپی ناتھ آمن

مخمورؔ دہلوی

کسی سے میری منزل کا پتا پایا نہیں جاتا
جہاں میں ہوں فرشتوں سے وہاں جایا نہیں جاتا

مرے ٹوٹے ہوئے پائے طلب کا مجھ پر احساں ہے
تمہارے در سے اُٹھ کر اب کہیں جایا نہیں جاتا

محبت ہو تو جاتی ہے، محبت کی نہیں جاتی
یہ شعلہ خود بھڑک اُٹھتا ہے بھڑکایا نہیں جاتا

فقیری میں بھی مجھ کو مانگنے سے شرم آتی ہے
سوالی ہو کے مجھ سے ہاتھ پھیلایا نہیں جاتا

چمن تم سے عبارت ہے بہاریں تم سے زندہ ہیں
تمہارے سامنے پھولوں سے مرجھایا نہیں جاتا

ہر اک داغِ تمنّا کو کلیجے سے لگاتا ہوں
کہ گھر آئی ہوئی دولت کو ٹھکرایا نہیں جاتا

محبت کیلئے کچھ خاص دل مخصوص ہوتے ہیں
یہ وہ نغمہ ہے جو ہر ساز پر گایا نہیں جاتا

محبت اصل میں مخمورؔ وہ رازِ حقیقت ہے
سمجھ میں آگیا ہے پھر بھی سمجھایا نہیں جاتا

مخمورؔ دہلوی

کچھ اس ادا سے خونِ تمنّا کیا گیا
جیسے مری طرف سے تقاضا کیا گیا

سچ تو یہ ہے کہ غم ہی محبت کی جان ہے
تیرے لئے خوشی کو گوارا کیا گیا

میں اپنی غم پرست طبیعت کو کیا کروں
جب خود ہوا نہ درد تو پیدا کیا گیا

اُتنے ہی وہ گرفتِ نظر سے تھے دور دور
جتنا قریب جا کے نظارا کیا گیا

وہ ہنس دیئے کہ عرضِ تمنّا فضول ہے
میں اس خیال میں کہ اشارا کیا گیا

وہ خود بھی آپ اپنے ہی جلووں میں محو تھے
اُن کی نظر سے ان کا نظارا کیا گیا

ماہر القادری

کوئی کس طرح رازِ اُلفت چھپائے
نگاہیں ملیں اور قدم ڈگمگائے

وہ مجبوریوں پر مری مُسکرائے
یہاں تک تو پہونچے یہاں تک تو آئے

محبت میں کچھ اتفاقات بھی تھے
کہ جو میری تقدیر بننے نہ پائے

ترا غم بھلا کیا چھپائے سے چھُپتا
بہت اشک روکے بہت مُسکرائے

وہ اِس طرح میرے برابر سے گذرے
ادائیں سنبھالے نگاہیں جھکائے

زمانے کے جور و ستم توبہ توبہ
کہ اکثر تو مجھ کو نہ تم یاد آئے

ترے روبرو گر نظر مطمئن ہو
تو سینے میں دل بھی دھڑکنے نہ پائے

میں اِس احتیاطِ نظر کے تصدّق
نہ بیگانہ سمجھے نہ اپنا بنائے

یہی تو جواب شکایت تھا نخشبؔ
مرے شعر اس نے مجھی کو سُنائے

نخشب جارچوی

شکیل

غمِ عاشقی سے کہہ دو رہِ عام تک نہ پہنچے
مجھے خوف ہے یہ تہمت میرے نام تک نہ پہنچے

میں نظر سے پی رہا تھا کہ یہ دل نے بد دعا دی
تیرا ہاتھ زندگی بھر کبھی جام تک نہ پہنچے

وہ نوائے مضمحل کیا نہ ہو جس میں دل کی دھڑکن
وہ صدائے اہلِ دل کیا جو عوام تک نہ پہنچے

نئی صبح پر نظر ہے مگر آہ یہ بھی ڈر ہے
یہ سحر بھی رفتہ رفتہ کہیں شام تک نہ پہنچے

میرے طائرِ قفس کو نہیں باغباں سے رنجش
ملے گھر میں آب و دانہ تو یہ دام تک نہ پہنچے

یہ ادائے بے نیازی تجھے بے وفا مبارک
مگر ایسی بے رُخی کیا کہ سلام تک نہ پہنچے

جو نقابِ رُخ اُٹھا دی تو یہ قید بھی لگا دی
اُٹھے ہر نگاہ لیکن کوئی بام تک نہ پہنچے

تمہیں اپنے دل کی خبریں میرے دل سے مل رہی ہیں
میں جو تم سے روٹھ جاؤں تو پیام تک نہ پہنچے

شکیل بدایونی

وہ تصادمِ نگہِ حسیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
وہ نظر کی لغزشِ اولیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ فروغِ روئے سحر جبیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
وہ خرامِ زلفِ شب آفریں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کبھی موجِ کوثرِ گل فشاں کبھی برقِ شعلۂ بے اماں
وہ تبسمِ لبِ نازنیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

بصد احترام و بصد ادب وہ سوالِ شوق بیک طلب
وہ ہزار بار نہیں نہیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ باحتیاط قدم قدم کسی خاص فکر کی الجھنیں
وہ کہیں خیال نظر کہیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ تجلیوں کے ہجوم میں مری تابِ دید کا امتحاں
کبھی دور دل سے کبھی قریں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

جو تمہیں نہ اپنا بنا سکا اُسی نامراد کی لاش پر
وہ نمیدہ دامنِ آستیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

لبِ جو کنارِ بہشتِ گل کبھی پائے ناز کی آہٹیں
ہمہ رقص و نغمہ دلنشیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

پسِ مرگ بھی جسے انتظارِ کرم میں نیند نہ آسکی
وہی دیدۂ دمِ واپسیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

جسے عمر بھر یہ گماں رہا کہ نہ ہو سکوں گا کبھی جُدا
وہ فریب خوردۂ صد یقیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

جسے کہیے انور مبتلا وہ نظر شناس ادا ادا
وہی نکتہ رس وہی نکتہ چیں تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

علامہ انور صابری

راتوں کو تصوّر ہے اُن کا اور چپکے چپکے رونا ہے
اے صبح کے تارے، تو ہی بتا! انجام مرا کیا ہونا ہے
ان نورس آنکھوں والوں کا کیا ہنسنا ہے، کیا رونا ہے
بہے ہوئے سچّے موتی ہیں، بہتا ہوّا خالص سونا ہے
دل کو کھویا، خود بھی کھوئے، دنیا کھوئی، دین بھی کھویا
یہ گم شدگی ہے تو اک دن اے دوست! تجھے بھی کھونا ہے
تمیزِ کمال و نقص اٹھا یہ تو روشن ہے دنیا پر
میں چندن ہوں تو کندن ہے، میں مٹی ہوں تو سونا ہے
تو یہ نہ سمجھ للّٰلہ! کہ ہے تسکین ترے دیوانوں کو
وحشت میں ہمارا ہنس پڑنا، دراصل ہمارا رونا ہے
ماتم ہے مری آوازِ شکست سازِ دلِ صد پارہ کا
ساغر میرا نغمہ بھی دیپک کے سُروں میں رونا ہے

ساغر نظامی

غرورِ حسن کو ہم سادہ طینت بے رُخی سمجھے
طرازِ دلبری کو شیوۂ بیگانگی سمجھے
ابھی اُس رند کو آتے نہیں آدابِ مے خانہ
جو اپنی تشنگی کو بخلِ ساقی کی کمی سمجھے
حریمِ حسن میں جا کر ہمیں تو ہوش کھوئے تھے
نہ رمزِ دل دہی جانا، نہ رازِ دلبری سمجھے
گرفتارِ طلسمِ دلبری تھے وہ بھی کیا کرتے
جگر خوں ہو گیا غنچوں کا اور گُل کی ہنسی سمجھے
وہی تو زندگی کی ظلمتوں سے جیت سکتے ہیں
جو اِک تیرے تبسّم کو مآلِ زندگی سمجھے

آل احمد سرور

جب وہ مسرور نظر آتا ہے
ہر طرف نور نظر آتا ہے

میں تو میخوار ہوں تو کیوں ساقی
نشے میں چُور نظر آتا ہے

قرب سے ہاتھ اُٹھایا میں نے
تُو بڑی دور نظر آتا ہے

میں ہی تنہا نہیں دل کے ہاتھوں
تُو بھی مجبُور نظر آتا ہے

خاکساری کو چھپانے کے لئے
وجد مغرور نظر آتا ہے

سکندر علی وجد

چمن کو آگ لگانے کی بات کرتا ہوں
سمجھ سکو تو ٹھکانے کی بات کرتا ہوں

سحر کو شمع جلانے کی بات کرتا ہوں
یہ غافلوں کو جگانے کی بات کرتا ہوں

روش روش پہ بچھا دو ببول کے کانٹے
چمن سے لطف اٹھانے کی بات کرتا ہوں

"وہ باغبان جو پودوں سے بیر رکھتا ہے"
یہ آپ ہی کے زمانے کی بات کرتا ہوں

شراب سرخ کی موجوں سے مدعا ہوگا
اگر میں خون بہانے کی بات کرتا ہوں

وہ صرف اپنے لئے جام کر رہے ہیں طلب
میں ہر کسی کو پلانے کی بات کرتا ہوں

یہاں چراغ تلے لوٹ ہے اندھیرا ہے
کہاں چراغ جلانے کی بات کرتا ہوں

اُس انجمن سے اُٹھا ہوں کھری کھری کہہ کر
پھر انجمن میں نہ آنے کی بات کرتا ہوں

دبی زباں سے گزارش ہے ناگوار اگر
تو کیا سوال اُٹھانے کی بات کرتا ہوں

نقاب رُوئے زمانہ نہ اُٹھ سکے گی کہ میں
گلوں سے اوس اُٹھانے کی بات کرتا ہوں

گھسے ہوؤں کو نئی فکر دے رہا ہوں شاد
منجھے ہوؤں کو سکھانے کی بات کرتا ہوں

شاد عارفی

کچھ تجھ کو خبر ہے ہم کیا کیا اے شورشِ دوراں بھول گئے
وہ زُلفِ پریشاں بھول گئے وہ دیدۂ گریاں بھول گئے

اے شوقِ نظارہ کیا کہیے نظروں میں کوئی صورت ہی نہیں
اے ذوقِ تصوّر کیا کیجے ہم صورتِ جاناں بھول گئے

اب گُل سے نظر ملتی ہی نہیں اب دل کی کلی کھِلتی ہی نہیں
اے فصلِ بہاراں رخصت ہو ہم لطفِ بہاراں بھول گئے

سب کا تو مداوا کر ڈالا اپنا ہی مداوا کر نہ سکے
سب کے تو گریباں سی ڈالے اپنا ہی گریباں بھول گئے

یہ اپنی وفا کا عالم ہے اب اُن کی جفا کو کیا کہیے
اک نشترِ زہر آگیں رکھ کر نزدیکِ رگِ جاں بھول گئے

مجؔاز لکھنوی

مرنے کی دعائیں کیوں مانگوں، جینے کی تمنا کون کرے
یہ دنیا ہو یا وہ دنیا، اب خواہشِ دنیا کون کرے
جب کشتی ثابت و سالم تھی، ساحل کی تمنا کس کو تھی
اب ایسی شکستہ کشتی پر ساحل کی تمنا کون کرے
جو آگ لگائی تھی تم نے، اس کو تو بجھایا اشکوں نے
جو اشکوں نے بھڑکائی ہے، اُس آگ کو ٹھنڈا کون کرے
دنیا نے ہمیں چھوڑا جذبی، ہم چھوڑ نہ دیں کیوں دنیا کو
دنیا کو سمجھ کر بیٹھے ہیں، اب دنیا دنیا کون کرے

معین احسن جذبی

عیشِ دنیا جسے کہتے ہیں فدا ہے تم پر
ہم دل اپنا غمِ دوراں کو دیئے بیٹھے ہیں

یم ہستی کی تم اک موجِ سکوں پرور ہو
دل میں ہم حشر کے طوفان لئے بیٹھے ہیں

پھول جھڑتے ہیں دمِ نطق تمہارے منہ سے
تلخ گفتار ہیں ہم، ہونٹ سیئے بیٹھے ہیں

بادۂ ناب سے سرشار ہو شاداب ہو تم
غم سلامت رہے ہم زہر پیئے بیٹھے ہیں

عمر بھر اور دل کو برباد کیا ہے تم نے
اور ہم خود کو ہی برباد کئے بیٹھے ہیں

اختر انصاری

کروٹیں وقت کی بیکار ہوئی جاتی ہیں
اور بھی درپئے آزار ہوئی جاتی ہیں

کس کے انفاس میں پنہاں ہیں بہاروں کے ہجوم
کونپلیں پھوٹ کے گلزار ہوئی جاتی ہیں

گتھیاں ولولۂ شوق کی سلجھیں کیوں کر
جتنی کھلتی ہیں پُراسرار ہوئی جاتی ہیں

نت نیا دور، نئی آس، نیا بہلاوا
گردشیں میری خریدار ہوئی جاتی ہیں

ہر تقاضے پہ نیا ضابطہ رہتا ہے سوار
روحیں لفظوں میں گرفتار ہوئی جاتی ہیں

شاید اب عشق ہے نومیدیٔ جاوید کا نام
آنکھیں رونے کی گنہگار ہوئی جاتی ہیں

شاید اب ابر کے چھٹنے کا گماں باطل ہے
صبحیں ہم رنگِ شبِ تار ہوئی جاتی ہیں

احمد ندیم قاسمی

جس تمنا پر شباب آیا اُسے موت آ گئی
زندگی بھی زندگی کے نام سے شرما گئی

خواہشِ معدوم اچھی خواہشِ ناکام سے
حیف اس پر پھول بن کر جو کلی مُرجھا گئی

آہ عبرت ناک تھا کتنا بیانِ عاشقی
زندگی کی داستاں سے زندگی گھبرا گئی

کون ہوگا اب ہدف ناکامیٔ تدبیر کا
زندگی کی راہ میں تقدیر تو کام آ گئی

مار ڈالا عرشؔ یوں تو دوستوں کے لطف نے
یہ غنیمت ہے کہ آخر زندگی کام آ گئی

عرشؔ ملسیانی

ساز بے مطرب و مضراب نظر آتے ہیں
پھر بھی نغمے ہیں کہ بے تاب نظر آتے ہیں

وہی محفل ہے، وہی رونقِ محفل، لیکن
کتنے بدلے ہوئے آداب نظر آتے ہیں

کیا تماشا ہے کہ غنچے تو ہیں پژمردہ و زرد
خار آسودہ و شاداب نظر آتے ہیں

قافلہ آج یہ کس موڑ پہ آ پہنچا ہے
اب قدم اور بھی بے تاب نظر آتے ہیں

کل کریں گے یہی طغیانِ گُلِ تر پیدا
آج جو آگ کے سیلاب نظر آتے ہیں

کل یہی خوابِ حقیقت میں بدل جائیں گے
آج جو خواب فقط خواب نظر آتے ہیں

کون سا مہرِ درخشاں ہے اُبھرنے والا!
آئینے دل کے شفق تاب نظر آتے ہیں

مسکراتے ہوئے فردا کے اُفق پر اختر
ایک کیا سینکڑوں مہتاب نظر آتے ہیں

جاں نثار اختر

تنگ آچکے ہیں کشمکشِ زندگی سے ہم
ٹھکرا نہ دیں جہاں کو کہیں بے دلی سے ہم

مایوسیٔ مآلِ محبت نہ پوچھئے
اپنوں سے پیش آئے ہیں بیگانگی سے ہم

لو آج ہم نے توڑ دیا رشتۂ امید
لو اب کبھی گلہ نہ کریں گے کسی سے ہم

ابھریں گے ایک بار ابھی دل کے ولولے
گو دب گئے ہیں بارِ غمِ زندگی سے ہم

گر زندگی میں مل گئے پھر اتفاق سے
پوچھیں گے اپنا حال تری بے بسی سے ہم

اللہ رے فریبِ مشیت کہ آج تک
دنیا کے ظلم سہتے رہے خامشی سے ہم

ساحرلدھیانوی

ہوس نصیب نظر کو کہیں قرار نہیں
میں منتظر ہوں مگر تیرا انتظار نہیں

ہمیں سے رنگِ گلستاں ہمیں سے رنگِ بہار
ہمیں کو نظمِ گلستاں پر اختیار نہیں

ابھی نہ چھیڑ محبت کے گیت اے مطرب
ابھی حیات کا ماحول خوشگوار نہیں

تمہارے عہدِ وفا کو میں عہد کیا سمجھوں
مجھے خود اپنی محبت کا اعتبار نہیں

نہ جانے کتنے گلے اس میں مضطرب ہیں ندیم
وہ ایک دل جو کسی کا گلہ گذار نہیں

گریز کا نہیں قائل حیات سے لیکن
جو سچ کہوں تو مجھے موت ناگوار نہیں

یہ کس مقام پہ پہنچا دیا زمانے نے
کہ اب حیات پہ تیرا بھی اختیار نہیں

ساحر لدھیانوی

اے دل اُلجھ گیا ہے مذاقِ نظر کہاں
منزل کہاں یہ حسنِ سرِ رہ گذر کہاں
اک بار اگر قفس کی ہوا راس آ گئی
اے خود فریب! پھر ہوسِ بال و پر کہاں

گم ہو چکی ہے کاہکشاں گردِ راہ میں
اب دیکھئے ہو ختم ہمارا سفر کہاں
مانا چمن میں حکم زباں بندیوں کے ہیں
رازِ جنوں کو فاش کریں ہم مگر کہاں

گلشن میں خامشی ہے مرے اس سوال پر
ٹھہرے گا کاروانِ نسیمِ سحر کہاں
خارا شگافیوں کے زمانے گذر گئے
اب ڈھونڈتا ہی شوق کہ ہیں شیشہ گر کہاں
آزاد چل کوئی نئی دنیا تلاش کر
جلوے یہاں بقدرِ مذاقِ نظر کہاں

جگن ناتھ آزاد

مجروح

یہ رُکے رُکے سے آنسو یہ گھٹی گھٹی سی آہیں
یونہی کب تلک خدایا غمِ زندگی نباہیں

کہیں ظلمتوں میں گھِر کر ہے تلاشِ دستِ رہبر
کہیں جگمگا اٹھی ہیں مرے نقشِ پا سے راہیں

ترے خانماں خرابوں کا چمن کوئی نہ صحرا
یہ جہاں بھی بیٹھ جائیں وہیں ان کی بارگاہیں

کبھی جادۂ طلب سے جو پھرا ہوں دلِ شکستہ
تری آرزو نے ہنس کر وہیں ڈال دی ہیں بانہیں

مجروح سلطانپوری

قتیلؔ شفائی

اندیشۂ اربابِ حرم ساتھ رہے گا
جنت بھی ملے گی تو یہ غم ساتھ رہے گا

پیاسے ہی گذر جائیں گے ہم راہِ طلب سے
عبرت کے لئے ساغرِ جم ساتھ رہے گا

تو اور نہ آئے درِ زندان دفا تک
مر کر بھی یہ غم تیری قسم ساتھ رہے گا

افلاک سے پلکوں پر اُتر آئیں گے تارے
کھل کر بھی شبِ غم کا بھرم یاد رہے گا

منزل سے پلٹ آئے گی ایک ایک تجلّی
ہاں شعلۂ رخسارِ صنم ساتھ رہے گا

میخانہ بہت دُور نہیں دیدۂ غم سے
آ گردشِ دوراں کوئی دم ساتھ رہے گا

راہوں میں قتیلؔ آئیں گے سو آئینہ خانے
لیکن مرا گلپوش قلم ساتھ رہے گا

قتیلؔ شفائی

خود ہی میں ساقی تھا خود میکش تھا خود ہی جام تھا
ہائے وہ دن جب مرے جلوے تھے تیرا بام تھا
میری کم ظرفی کہ تیرے سامنے رویا کیا
رنج میں بھی مسکرایا تو یہ تیرا کام تھا
دل کی بربادی میں کچھ لذّت ہی تھی ورنہ مجھے
آپ سے کیا کام ہوتا، آپ سے کیا کام تھا
تیری خاموشی نے خود داری سکھائی ہے مجھے
ورنہ دردِ عشق سر سے پاؤں تک پیغام تھا
آج وہ انداز بھی تیرا قیامت ہے مجھے
کل جو تھا دل کی مسرّت روح کا آرام تھا
کس طرح اُس گھر کو خالی دیکھیے جس گھر میں کل
آپ تھے اور آپ کا میکشؔ تھا دورِ جام تھا

میکشؔ اکبر آبادی

ہوئے اب وہ عہدِ رنگیں غمِ روزگار میں گم
نہ گِنا کرو ستارے مرے انتظار میں تم
میں رہا بہت محبّت کی لطافتوں میں گُم سُم
مگر اب معاشقے کا ہے معاش سے تصادم
ابھی سب کی محنتوں پر تو کچھ اہلِ زر ہیں قابض
میں اڑھاؤں تم کو کیونکر مری جاں رِدائے انجم
تجھے مجھ سے ہے محبّت تو شریکِ رزم ہو جا
ہے یہ وقت کا تقاضا یہ حفظِ ماتقدم

مظفر علی مظفؔر

اور تو کوئی بس نہ چلے گا ہجر کے درد کے ماروں کا
صبح کا ہونا دوبھر کر دیں رستہ روک ستاروں کا

جھوٹے سکّوں میں بھی اُٹھا دیتے ہیں یہ اکثر سچّا مال
شکلیں دیکھ کے سودے کرنا کام ہوا بنجاروں کا

اپنی زباں سے کچھ نہ کہیں گے چپ ہی رہیں گے عاشق لوگ
تم سے تو اتنا ہو سکتا ہے پوچھو حال بچاروں کا

جس جپسی کا ذکر ہے تم سے، دل کو اسی کی کھوج رہی
یوں تو ہمارے شہر میں اکثر میلا لگا ہے نگاروں کا

ایک ذرا سی بات تھی جس کا چرچا پہنچا گلی گلی
ہم گمناموں نے پھر بھی احسان نہ مانا یاروں کا

درد کا کہنا چیخ ہی اٹھو، دل کی نصیحت وضع نبھاؤ
سب کچھ سہنا چپ چپ رہنا کام ہے عزت داروں کا

انشاء اب انہی اجنبیوں میں چین سے باقی عمر کٹے
جن کی خاطر بستی چھوڑی نام نہ لو ان پیاروں کا

ابنِ انشاء

ہر اک شکستِ تمنّا پہ مسکراتے ہیں
وہ کیا کریں، جو مسلسل فریب کھاتے ہیں

کبھی کبھی تو وہ اس طرح یاد آتے ہیں
ہم اس کے بعد ہر اک شے کو بھول جاتے ہیں

یقینِ عشق نہیں، اعتبارِ حسن نہیں
یہ وہم کیا مرے دل میں سمائے جاتے ہیں

نگاہِ ناز بھی کیا چیز ہے، خدا جانے
نظر کے ساتھ زمانے بدلتے جاتے ہیں

کسی کے وعدۂ صبر آزما کی خیر کہ ہم
اب اعتبار کی حد سے گذرتے جاتے ہیں

راز مرادآبادی

اِن گھٹاؤں میں اُجالے کا بسیرا ہی سہی
خیر اگر آپ بضد ہیں تو سویرا ہی سہی

اے غمِ زیست بُلاتی ہیں مہکتی زلفیں
آج کی رات یہ پُر نور اندھیرا ہی سہی

دل میں جو آگ لگی ہے وہ کہاں بجھتی ہے
راہ شاداب سہی ابر گھنیرا ہی سہی

ہوشیار اہلِ خرد خاک نشیں آپہنچے
آپ کے زعم کا افلاک پہ ڈیرا ہی سہی

تو پریشان نہ ہو، خالقِ فردوسِ بریں
یہ جہنم یہ جہاں آج سے میرا ہی سہی

کتنی یادیں ہیں کہ ناگن کی طرح ڈستی ہیں
نورؔ ان گلیوں کا اک آخری پھیرا ہی سہی

نورؔ بجنوری

کوئی سمجھے گا کیا رازِ گلشن
جب تک اُلجھے نہ کانٹوں سے دامن

عظمتِ آشیانہ بڑھا دی
برق کو دوست سمجھوں یا دشمن

حسن ہے یوں پریشاں پریشاں
لٹ گیا ہو کوئی جیسے رہزن

یک بیک سامنے آ نہ جانا
رک نہ جائے کہیں دل کی دھڑکن

گل تو گل خار تک چن لئے ہیں
پھر بھی خالی ہے گلچیں کا دامن

وہ ہیں شرمندہ اپنے کرم پر
میں پشیمان ہوں پھیلا کے دامن

اتنی آرائشِ آشیانہ
ٹوٹ جائے نہ شاخِ نشیمن

ان گلوں سے تو کانٹے ہی اچھے
جن سے ہوتی ہو توہینِ گلشن

قلبِ پروانہ کی اُف رے دھڑکن
خود بخود ہو گئی شمع روشن

فناؔ کانپوری

## گوپال متّل

تیرا خلوصِ دل تو محلِّ نظر نہیں
پر کچھ تو ہے جو تیری زباں میں اثر نہیں

اب وہ نہیں ہے جلوۂ شام و سحر کا رنگ
تیرا جمال شاملِ حسنِ نظر نہیں

ہے مرکزِ نگاہ ابھی تک وہ آستاں
یہ اور بات ہے کہ مجالِ سفر نہیں

اڑ بھی چلیں تو اب وہ بہارِ چمن کہاں
ہاں ہاں نہیں مجھے ہوسِ بال و پر نہیں

ترکِ تعلقات خود اپنا قصور تھا
اب کیا گلہ کہ اُن کو ہماری خبر نہیں

چپ چاپ سہہ رہے ہیں کہ اپنوں کا جور ہے
اب خوب جانتے ہیں فغاں کارگر نہیں

کچھ ہے تو اپنی زود یقینی سے ہے گِلہ
تجھ سے تو اب کلام بھی اے چارہ گر نہیں

گوپال متّل

تری برق پاشیوں کا نہ بنے کہیں نشانہ
ارے یہ قفس ہے ظالم نہیں میرا آشیانہ
غمِ دوست تجھ کو پا کر مجھے کیا نہیں میسّر
غمِ زندگی غمِ دل، غمِ جاں غمِ زمانہ
مرے ضبطِ آرزو کی تمہیں داد دے سکوگے
مرے آنسوؤں کو شاید نہ سمجھ سکے زمانہ
میں بہک بہک کے سنبھلا، میں سنبھل سنبھل کے بہکا
مری آنکھیں دیر و کعبہ مرا دل شراب خانہ
تری سادگی پہ قنبرؔ انھیں شک سا ہو چلا ہے
ترا شعر زاہدانہ۔ ترا زہد شاعرانہ

قنبر رضوی

چمن میں کس نے کسی بے نوا کا ساتھ دیا
وہ بُوئے گل تھی کہ جس نے صبا کا ساتھ دیا

دیا جو ساتھ تو پھر کس بلا کا ساتھ دیا
شکستِ غم نے ہر اک مدعا کا ساتھ دیا

فروغِ بادہ نے رنگِ حیا کا ساتھ دیا
غرض اُسی بُت کا فرادا کا ساتھ دیا

خیالِ یار ترا شکریہ رہِ غم میں
بس ایک تو نے دلِ مبتلا کا ساتھ دیا

نگاہِ شوق کے یہ حوصلے کوئی دیکھے
کہ ہر نظارۂ صبر آزما کا ساتھ دیا

تجھے خبر بھی نہیں ہے کہ دل کی دھڑکن نے
کہاں کہاں تری آوازِ پا کا ساتھ دیا

دلِ خراب کی یہ سادہ لوحیاں توبہ
جفا کے بعد بھی اہلِ جفا کا ساتھ دیا

اب اس سے آگے وہ مسجد یہ میکدہ تاباںؔ
بہت تو ہم نے کسی پارسا کا ساتھ دیا

غلام ربانی تاباںؔ

حجابِ حُسن کو اک پردۂ ذوقِ نظر جانا
اُسے ہم نے نہایت دور سے نزدیک تر جانا

یہاں تک چھوڑ کر اپنی محبت کا اثر جانا
کہ مجھ کو بے خبر دنیا و ما فیہا سے کر جانا

جنونِ عشق کو ہم نے یہاں تک معتبر جانا
گوارا کر لیا شیرازۂ ہستی بکھر جانا

ترے اندازِ استغنیٰ پہ ہم ایمان لے آئے
تری بے مہریٔ پیہم کو ایسا معتبر جانا

جہاں چاہے محبت، حُسن کو جلوہ کناں کر لے
غلط! دیر و حرم کی جستجو یا طُور پر جانا

وفا کی راہ میں گر جذبۂ کامل سہارا دے
بہت آسان ہے حدِّ تعیّن سے گذر جانا

وفورِ بیخودی میں یہ بھی پروانہ نہیں سمجھا!
سراسر عشق کی توہین ہے ناکام مر جانا

وطن میں قدرِ علم و فن کبھی ہوتی نہیں زاہر
ہُنر والے کو ہر اہلِ وطن نے بے ہُنر جانا

زاہر حیدری

کچھ اُن کی باتیں کچھ اپنی باتیں — کٹتی ہیں یونہی اب غم کی راتیں
جانے یہ دن پھر آئیں نہ آئیں — کچھ اور اشارے کچھ اور گھاتیں
کچھ لے گئے وہ کچھ دے گئے وہ — کوئی نہ سمجھا آنکھوں کی باتیں
چپ کے سوا اب چارہ ہی کیا ہے — گزری ہیں دِل پر کچھ وارداتیں
وہ جیت کر بھی کچھ خوش نہیں ہیں — اب ان کی خاطر کچھ اور ماتیں

سُن لو کہ شاید نہ پھر سُن سکو گے
کہنی ہیں تم سے کچھ ایسی باتیں

خلیل الرحمٰن اعظمی

شام الم کو یاد رکھ، صبح طرب کے بعد بھی
سوزِ جنوں سے کام لے، منزلِ شب کے بعد بھی

دل میں نہ جانے کیا رہا، مثلِ شرارِ جستجو
جوشِ طلب کے وقت بھی، ترکِ طلب کے بعد بھی

تجھ کو بتائیں کیا صبا، ہم نے جلایا کیوں چراغ
آمدِ خور کے باوجود، رخصتِ شب کے بعد بھی

شکر کرو کہ مل گیا، خواہ سبھوں کے بعد ہی
ملتا ہے ورنہ کس کو جام، حسنِ طلب کے بعد بھی

سر میں اگر جنوں نہیں، ملتا نہیں ہے تاجِ فن
علم و نظر کے باوجود، نام و نسب کے بعد بھی

دیکھیں نہ مجھ کو اہلِ بزم، ایسی نظر سے اے نعیمؔ
آیا ہوں میں تو بارہا، بزم میں سب کے بعد بھی

حسن نعیم

یہ کیا ستم ہے کوئی رنگ و بو نہ پہچانے
بہاریں بھی رہے بند تیرے میخانے
فسانے کے زمزمے، رنج و محن کے افسانے
یہی ملے ہیں، نئی زندگی کے افسانے
جو کر گئے ہیں جدا ایک ایک سے ہم کو
دیارِ غرب سے آئے تھے چند دیوانے
جو سُن سکو تو یہ داستان تمہاری ہے
ہزار بار جتایا مگر نہیں مانے
یہ کیا ستم ہے کہ پیرِ مغاں وہی ہے ابھی
نئی ہے بزم نئی مے نئے ہیں پیمانے
تیری نگاہ کی جنبش میں اب بھی شامل ہے
میری حیات کے کچھ مختصر سے افسانے

زہرہ نگاہ

کچھ اس طرح سے تری دل کو یاد آتی ہے
چمن میں تیز ہوا جیسے سنسناتی ہے
تری نگاہ کچھ اس طرح مسکراتی ہے
کہ دل کو یادِ غمِ ہجر آ ہی جاتی ہے
حیاتِ ہجر میں تیرے وہ راگ گاتی ہے
اجل بھی سُن کے جسے جھوم جھوم جاتی ہے
یہ نرم نرم فضائیں یہ ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائیں
یہ رات جیسے کوئی داستاں سُناتی ہے
اندھیری رات کی تنہائیوں میں اے مضطرؔ
کسی کی یاد مجھے دیر تک رُلاتی ہے

رام کرشن مضطرؔ

بجلی کی زد سے دور نہ خوفِ خزاں سے دور
ہم ہیں تو آشیاں میں مگر آشیاں سے دور
داغِ دل و جگر کی نوازش نہ پوچھیے
یہ گلستاں ہے رسمِ بہار و خزاں سے دور
پہنچے ہیں اس مقامِ محبت پہ ہم کہ اب
سجدہ ہمیں روا ہے ترے آستاں سے دور
دیر و حرم کو چھوڑ بھی آگے نظر بڑھا
حدِ نظر سے وسعتِ کون و مکاں سے دور
جورِ فلک نے خاک نشینوں میں کر دیا
ہم سے زمیں ہے دور نہ ہم آسماں سے دور
گھیرا اُن کی مانگ کو زلفوں نے کس طرح
یہ شب کی ظلمتیں رہیں کیوں کہکشاں سے دور
ہے، ہر طرح سے عشق میں مٹی سحر خراب
کوئے بُتاں میں چین نہ کوئے بُتاں سے دور

کنور مہندر سنگھ بیدی سحر

ستم چاہتا ہوں، جفا چاہتا ہوں
یہی ابتدا، انتہا چاہتا ہوں

نہ پوری ہو وہ التجا چاہتا ہوں
نہ مقبول ہو وہ دعا چاہتا ہوں

نہ پوچھو محبت میں کیا چاہتا ہوں
فنا ہو کے رنگِ بقا چاہتا ہوں

کرم یا ستم سب گوارا ہے مجھ کو
بہ ہر حال تیری رضا چاہتا ہوں

جو اٹھتا ہے رہ رہ کے پہلو میں اکثر
اُسی درد کو جا بہ جا چاہتا ہوں

ملی داد معصومیٔ معصیت کی
سزائیں بہ قدرِ خطا چاہتا ہوں

وہ غم جس کو پایا تھا سب کچھ لُٹا کر
اُسی غم کے ہاتھوں لُٹا چاہتا ہوں

نہ حل ہو سکا آج تک یہ معمہ
وہ کیا چاہتے ہیں میں کیا چاہتا ہوں

ولی آپ شاکر رہیں دردِ دل پر
میں کچھ اور اس سے سوا چاہتا ہوں

سید احمد ولی شاہجہانپوری

خرد صیدِ غمِ کون و مکاں ہے — جنوں کون و مکاں پر حکمراں ہے

یہ نادانوں جواہر کی دوکاں ہے — یہاں حسنِ نظر کا امتحاں ہے

تمہارے دم قدم سے گلستاں ہے — جدھر تم ہو اُدھر سارا جہاں ہے

ذرا اے طائرانِ وقت ہشیار — بڑی کمزور شاخِ آشیاں ہے

سحر کو ظلمتیں گھیرے ہوئے ہیں — نکل اے نیرِ تاباں کہاں ہے

خودی کی جستجو میں جان دینا — حقیقت میں حیاتِ جاوداں ہے

فریبِ دوستی کھائے ہوئے ہوں — مرا جینا بھی مرگِ ناگہاں ہے

وہ کلیاں بن کھلے مرجھا رہی ہیں — کہ جن پر انحصارِ گلستاں ہے

مری بربادیوں پر ہنسنے والے — اب اس کے بعد تیرا امتحاں ہے

مرے افسانے کو شہرت نہ دیجئے — کہ اس میں آپ کی بھی داستاں ہے

الٰہی خیر میرے کارواں کی — جسے دیکھو امیرِ کارواں ہے

شبِ فرقت ستاروں کی چمک بھی
دلِ بسمل پہ ضربِ ناگہاں ہے

بسمل شاہجہاں پوری

یونہی رہا جو مذاق سخن تو کیا ہوگا
کہیں وہ ہو گئے وعدہ شکن تو کیا ہوگا

بقدرِ ظرف پیو میکشو خدا کے لئے
چھلک اٹھی جو شرابِ کہن تو کیا ہوگا

بنا رہا ہوں نشیمن بشوق گلشن میں
شمیم گل ہوئی شعلہ فگن تو کیا ہوگا

دماغ کرتی ہے کیا فصلِ گل پہ اے بلبل
اگر رہی نہ بہارِ چمن تو کیا ہوگا

یہ بخت شمع سے کہتا ہے رو کے پروانہ
اجڑ گئی یہ کہیں انجمن تو کیا ہوگا

بہاؤالدین بخت فرخ آبادی

میں نے تجکو ترے انداز سے پہچان لیا
جنبشِ چشم فسوں ساز سے پہچان لیا

تجکو بھی مجھ سے لگاوٹ ہے یقیناً اے دوست
اضطرابِ نگہِ ناز سے پہچان لیا

یہ حجاباتِ نظر کچھ بھی نہیں ہیں اے دوست
میں نے تجکو تری آواز سے پہچان لیا

دل میں کیوں گرمی انفاس کی لہریں دوڑیں
میں نے تجکو لبِ اعجاز سے پہچان لیا

میرے لب تک تو نہ آیا کبھی شکوہ لیکن
اُس نے مرے دلِ غماز سے پہچان لیا

اور طائر بھی تو سرگرم سفر تھے لیکن
مجکو صیّاد نے پرواز سے پہچان لیا

تیرے اشعار کی نُدرت کو سبھی نے علمی
تیری تخئیل کی پرواز سے پہچان لیا

غلام احمد علمی

زبان بندی ہزار کیجے، یہ ختم اب داستاں نہ ہوگی
نگاہیں کہہ دیں گی رازِ الفت، نہ ہوگی منہ میں زباں نہ ہوگی

تمہارے در سے نہ اٹھ سکوں گا، یہ ذوقِ سجدہ ہی عاشقانہ
مری جبیں ہے جبینِ الفت یہ وقفِ ہر آستاں نہ ہوگی

تمہاری اِن مسکراہٹوں نے کسی کے دل کا قرار چھینا
سکونِ دل کو نہ چینِ شب کو لبوں پہ اب بھی فغاں نہ ہوگی

ہم ہی ہیں امن و اماں کے بانی ہم ہی سے قائم ہے زندگانی
ہمارا حصہ ہے رہنمائی۔ نصیبِ ہر کارواں نہ ہوگی

کہیں چھپائے سے چھپ سکا ہے، یہ راز ہمدم ہے رازِ الفت
حدود باندھیں، ہزار لیکن یہ بات دل میں نہاں نہ ہوگی

یہ کاروبارِ جنوں ہے گوہر۔ رہینِ نفع و ضرر نہ ہونگے
یہ زندگانی ہے عاشقانہ اسیرِ سود و زیاں نہ ہوگی

ڈگمبر پرشاد گوہر دہلوی

شرر

بات رہتی اگر فسانے تک　　برق جاتی نہ آشیانے تک
آؤ تاروں کی نرم چھاؤں میں　　گھوم آئیں شراب خانے تک
چشمِ گریاں ابھی سے آنسو کیوں　　خون رونا ہے مسکرانے تک
پرسشِ حالِ غم، ارے توبہ　　آپ آتے غریب خانے تک
دیکھئے اب چمن پہ کیا گزرے　　مژدۂ نوبہار آنے تک
سو ہی جاؤں گا اے شررؔ آخر
بے قراری ہے نیند آنے تک

شررؔ فتحپوری

رسم و رہ بڑھ کے چاہ تک پہنچے ۔۔۔ چاہ اُن کی نباہ تک پہنچے
طرۂ امتیازِ شانِ حسن ۔۔۔ کاش اُس کج کلاہ تک پہنچے
میری فردِ عمل کو تاب کہاں ۔۔۔ اُن کی زُلفِ سیاہ تک پہنچے
کتنے یوسف ہیں غرقِ آب ابھی ۔۔۔ قافلہ کوئی چاہ تک پہنچے
کیسے ممکن ہے نرگسِ شہلا ۔۔۔ اس گلستاں نگاہ تک پہنچے
کِس کو ہے ذوقِ آبلہ پائی ۔۔۔ کون اُلفت کی راہ تک پہنچے
جستجو میں تیری ہم آوارہ ۔۔۔ منزلِ مہر و ماہ تک پہنچے
زُہد بے راہِ عشق ناممکن ۔۔۔ حُسن کی بارگاہ تک پہنچے
کس کو مقدور ہے محبّت میں ۔۔۔ میرے حالِ تباہ تک پہنچے
سجدے کر کے ثواب کے قرنوں ۔۔۔ یہ ملائک گناہ تک پہنچے
ق
ہم سراپا گناہ پہلے دن ۔۔۔ منصبِ عزّ و جاہ تک پہنچے
اتنی توفیق آہ کو کب ہے ۔۔۔ آپ کی بارگاہ تک پہنچے

حالتِ زارِ بلبلِ گلزار
کاش گُل کی نگاہ تک پہنچے

پنڈت آنند موہن زتشی گلزار دہلوی

پلکوں پہ آج اُن کی یوں اشک جھلملائے
شبنم کی بوند جیسے کانٹے پہ تھرتھرائے
اس زندگی میں اکثر ایسے بھی دور آئے
دل خون رو رہا تھا اور میں نے گیت گائے
شاید اسی طرح کچھ دل کو قرار آئے
میں اس کو بھول جاؤں وہ مجھ کو بھول جائے
کیا پوچھتے ہو مجھ کو طرزِ خرام اُس کا
جس نے قدم قدم پر جادو نئے جگائے
یوں جاگتی ہے اکثر اس دل میں یاد تیری
ساون میں جیسے کوئی کمسن ملہار گائے
انگڑائی لے کے اٹھی وہ نازنیں سحر کو
جیسے فضا چمن کے پہلو میں کسمسائے
اے نقشؔ دیدنی ہے وہ دلکشا سماں جب
کلیوں کی انکھڑیوں میں کچھ کچھ خمار آئے

مہیش چند نقشؔ

# اظہار

جب ہوا دل کو سکوں اُن کا خیال آ ہی گیا
جھومتا آنکھوں میں بر برشگال آ ہی گیا

یک بیک بیتے ہوئے لمحوں کی باہیں اُٹھ گئیں
اُس عنایت سے ملے ماضی کو حال آ ہی گیا

وہ اک آنسو عظمتِ دل جس میں پنہاں تھی کبھی
آخر ایک دن بن کے آنکھوں میں سوال آ ہی گیا

زندگی کی تلخیوں سے جب ہوا انساں دوچار
عشق کی بے چینیوں میں اعتدال آ ہی گیا

نغ[illegible] اظہار میں دل کی رمیدہ حسرتیں

مخمور سعیدی

وہ شکل پیشِ نظر تو کبھی نہیں ہوتی
مگر اب آنکھ سے مستور بھی نہیں ہوتی

کبھی کبھی تو محبت میں پائی جاتی ہے
نصیبِ حسن بھی جو دلکشی نہیں ہوتی

اب اُن کو دیکھ کے آنکھوں میں اشک ہوتے ہیں
اب اُن کو دیکھ کے لب پر ہنسی نہیں ہوتی

ہے مقتضائے محبت، غمِ جدائی بھی
محبت آرزوِ قرب ہی نہیں ہوتی

خدا ہی جانے کس اُمید پر دھڑکتا ہے
وہ دل، کہ جس کو تمنا تری نہیں ہوتی

حیاتِ عشق، اُسی آگہی کو کہتے ہیں
نصیبِ عقل جو دم بھر کو بھی نہیں ہوتی

تری نگاہ گریزاں نے دل کو بخشی ہے
خطا وہ عشق سے سرزد کبھی نہیں ہوتی

یہ حال ہے کہ اب اس دل کی خلوتِ غم میں
کبھی کبھی تو تری یاد بھی نہیں ہوتی

ہے میری صبحِ الم کا مقدر اے مخمور
کسی کی رات [illegible] سحر تو

جیسے فضا چمن کے پہلو میں سمسائے
اے نقش دیدنی ہے وہ دلکشا سماں جب
کلیوں کی انکھڑیوں میں کچھ کچھ خمار آئے

مہیش چند نقش